میں یوں منقول ہے' ترجمہ اے خدا اصحاب سب پیغمبروں کے کہ کفار کی تکذیب کے وقت ان لوگوں نے انبیاء کی تصدیق کی اور اُن پر ایمان لائے۔ اُن کو تو مغفرت اور رضامندی کے ساتھ یاد فرما اور اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی فضیلت باقی سب پیغمبروں کے اصحاب پر ہے اور جیسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سردار انبیاء ہیں' اسی طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سب اصحاب باقی سب پیغمبروں کے اصحاب کے سردار ہیں (تو اس واسطے انکے حق میں جناب امام زین العابدین نے خاص طور پر یہ دعا فرمائی) اے خدا خصوصاً اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نہایت نوازش فرما اور ان لوگوں کو مغفرت وخوشی کے ساتھ یاد فرما۔ اور وہ صحابہ جنہوں نے حضور علیہ السلام کے ساتھ اچھی صحبت رکھی اور حق صحبت بجالائے اور وہ لوگ کہ انہوں نے حضور علیہ السلام کی مدد میں اپنا مال وجان بہتر طور پر صرف فرمایا اور حضور علیہ السلام کو اپنے درمیان لے لیا اور دشمنوں کے شر سے حضور علیہ السلام کی محافظت کی اور آپ کی خدمت کی اور آپ کی خدمت میں حاضر ہونے میں جلدی کی اور آپ کی دعوت اسلام کو جلد قبول کر لیا۔ اور حضور علیہ السلام کا کلمہ اور دین ظاہر کرنے میں اپنی عورتوں لڑکیوں کو چھوڑ دیا یعنی ہجرت کی' اللہ کیلئے اور کوئی دنیاوی غرض نہ تھی۔ اور استحکام دین کے لئے اپنے باپ دادوں کے ساتھ اور لڑکوں کے ساتھ جنگ وجدال کی اور حضور علیہ السلام کی مدد کی اور بوجہ خدمت وہ لوگ کفار پر غالب آ گئے۔

**ناظرین کرام!** ادنیٰ عقل والا بھی جانتا ہے کہ یہ مجموعہ بالا اوصاف جمیع صحابہؓ کے ہیں جو کہ مہاجرین اور انصار کا مجموعہ ہے' سب نے مل کر آپ کی مدد کی برادریوں سے لڑے' استحکام اسلام کے لئے ہر طرح کی قربانی میں پیش پیش تھے' یہ نہیں کہ صحابہؓ سے صرف دو چار کے واسطہ یہ سارا کام سرانجام پا گیا' اور یوں کہا جائے کہ صرف مقداد' جابرؓ ابوذر سے فتوحات اور استحکامی حدود حاصل ہوئیں۔

تاریخ شاہد ہے کہ غزوۂ بدر میں ۳۱۳ صحابی حاضر ہوئے اور جنگ اُحد ہزار صحابی



موجود تھے' اور جنگ حنین میں بارہ ہزار صحابی تھے اور تبوک میں تیس ہزار ایسے ہی اکثر غزوات میں ہزاروں صحابی موجود ہوتے' اور سب کے سب مصروف مدد ونصرت میں رہتے اور سب کو مجموعی طور پر غلبہ حاصل ہوتا تھا۔

ثابت ہوا کہ امام زین العابدین کا مسلک یہ ہے کہ سب صحابہ کی مغفرت ہوئی اور سب صحابہؓ بہشتی ہیں اور لائق مدح وثنا انہوں نے حضور علیہ السلام کے ارشادوں پر اپنی جانوں اور مالوں کو صرف کر دیا' ان کے خلوص اور صحیح جذبات کے پیش نظر اللہ تعالےٰ نے اپنی رضا اور ان کی مغفرت کا اعلان فرمایا اور ابدی طور پر اپنے جوار رحمت میں ان کو ٹھکانا عطا فرمایا اور ان کی اتباع کی ترغیب دی' ان کے نظریات کو سراہا اور ان کی شان امتیاز کا اظہار کیا حضور علیہ السلام نے ان کی مخلصانہ خدمات کو پسند فرمایا' ان سے راضی ہوتے اور ابدی طور پر حیات طیبہ سرمدیہ سے مالامال ہونے کا مژدہ سُنایا اور ان کے قول وفعل کو حجت اور باعث نجات قرار دیا۔ ان کی محبت کو ایمان اور ان کی عداوت کو کفر ونفاق بنایا' ہر طرح سے ان کے روابط کو بنظر استحسان دیکھا۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو قرآن مجید اور حدیث شریف اور اقوال ائمہ رشد وہدایت پر چلنے کی توفیق عنایت فرمائے۔ آمین ثم آمین

---

# فہرست مضامین